آیات نمبر 148 تا 152 میں وضاحت کہ عبادت کی سمت کی اپنی اہمیت ہے لیکن اصل بات یہ ہے کہ نیک کاموں میں سبقت کرو۔ رسول اللہ ﷺ اور مسلمانوں کو ہدایت کہ اب تم جہاں بھی جاؤ نماز کے لئے کعبہ کی طرف رخ کر لیا کرو۔

وَ لِكُلٍّ وِّجْهَةٌ هُوَ مُوَلِّيْهَا فَاسْتَبِقُوا الْخَيْرٰتِ ؕ اَيْنَ مَا تَكُوْنُوْا يَاْتِ بِكُمُ اللّٰهُ جَمِيْعًا ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿۱۴۸﴾ اور ہر قوم کی عبادت کے لئے ایک سمت مقرر ہوتی ہے وہ اسی کی طرف رُخ کرتی ہے، لیکن اصل بات یہ ہے کہ تم نیک کاموں میں سبقت کرو، تم جہاں کہیں بھی ہوگے اللہ تم سب کو قیامت میں جمع کر لے گا، بیشک اللہ ہر چیز پر قادر ہے وَ مِنْ حَيْثُ خَرَجْتَ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ؕ وَ اِنَّهٗ لَلْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ ؕ وَ مَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴿۱۴۹﴾ اور آپ جس جگہ بھی جائیں نماز کے وقت اپنا چہرہ مسجدِ حرام کی طرف پھیر لیں، اور یہی آپ کے رب کی طرف سے فیصلہ برحق ہے، اور جو کچھ تم کر رہے ہو اللہ اس سے بے خبر نہیں ہے وَ مِنْ حَيْثُ خَرَجْتَ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ؕ اور آپ جس جگہ بھی جائیں نماز کے وقت اپنا چہرہ مسجدِ حرام کی طرف پھیر لیں وَ حَيْثُ مَا كُنْتُمْ فَوَلُّوْا وُجُوْهَكُمْ شَطْرَهٗ ۙ لِئَلَّا يَكُوْنَ لِلنَّاسِ عَلَيْكُمْ حُجَّةٌ ۗ اِلَّا الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مِنْهُمْ ۗ فَلَا تَخْشَوْهُمْ وَ اخْشَوْنِيْ ۗ وَ لِاُتِمَّ نِعْمَتِيْ عَلَيْكُمْ وَ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ ﴿۱۵۰﴾ اور اے مسلمانو! تم جہاں کہیں بھی ہو اپنے چہرے مسجدِ حرام کی طرف پھیر لیا کرو تا کہ لوگ تمہارے

خلاف کوئی اعتراض نہ کر سکیں سوائے ان لوگوں کے جو حد سے گزر چکے ہیں، پس تم ان سے مت ڈرو بلکہ مجھ ہی سے ڈرا کرو، تاکہ میں تم پر اپنی نعمت پوری کر دوں اور تم اس سے ہدایت پا جاؤ كَمَآ اَرْسَلْنَا فِيْكُمْ رَسُوْلًا مِّنْكُمْ يَتْلُوْا عَلَيْكُمْ اٰيٰتِنَا وَ يُزَكِّيْكُمْ وَ يُعَلِّمُكُمُ الْكِتٰبَ وَ الْحِكْمَةَ وَ يُعَلِّمُكُمْ مَّا لَمْ تَكُوْنُوْا تَعْلَمُوْنَ ﴿١٥١﴾ ہمارا یہ احسان بھی اسی طرح ہے جیسا کہ ہم نے تم لوگوں میں تمہیں میں سے ایک رسول بھیجا جو تمہیں ہماری آیات پڑھ پڑھ کر سناتا ہے اور تمہیں پاک وصاف کرتا ہے اور تمہیں کتاب اور حکمت و دانائی کی باتیں سکھاتا ہے اور تمہیں ان چیزوں کی تعلیم دیتا ہے جو تم خود نہیں جان سکتے تھے فَاذْكُرُوْنِيْٓ اَذْكُرْكُمْ وَ اشْكُرُوْا لِيْ وَ لَا تَكْفُرُوْنِ ﴿١٥٢﴾ سو ان نعمتوں پر تم مجھے یاد کیا کرو میں بھی تمہیں یاد رکھوں گا اور میرے احسانات کا شکر ادا کیا کرو اور میری ناشکری نہ کیا کرو رکوع [۱۸]